مجیب مدظلہ العالی کا مدعا نو ثابت رہا حیف شدید لعین بعید نمازین قصور

اقدس حضور سید عالم صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی نسبت وہ شیطنت عنیدہ سیف

یہ صراحۃ حضور اقدس صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو فحش گالی دینا ہے اور اونکی شان مین

ادنی گستاخی کفر فتو لکم دیکھنا چاہیے کہ قائل کی نیت مین تحقیر منظور ہے تو کفر ہے

اور تصویبین کا فرق بتاتا ہے تو نہین اقول ولا اس جواب جناب کی خوبی اسکے

سوا کیا عرض کرون کہ عملداری اسلام اوٹھ جانے پر سجدۂ شکر ادا کیجیے اسمٰعیل کی قبر پر

گھی کے چراغ جلایئے اللہ اللہ اللہ اللہ انا للہ انا للہ اللہ اکبر اللہ اکبر محمد رسول اللہ

صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی شان اقدس مین ایسی ناپاک گالی سنیے اور نیت تحقیر

ڈھونڈھیے پھر بیے دیکھنا چاہیے تو فرمایا اوس دیکھنے کا طریقہ تو ارشاد ہو جب صاف

دشنام پر بھی آپکو تحقیر نہین سوجھتی تو کب سوجھیگی سوجھے تو جب کہ دلمین محمد رسول اللہ

صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی کچھ عظمت ہو ہان کہنے کو بہت کچھ ہے مگر ع ہر سخن

وقتے و ہر نکتہ مکانے دارد ہر ایک کی عظمت موقع موقع سے ہے محمد رسول اللہ

صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی عظمت اوسوقت تک ضرور مسلم جب تک حضرت امام

الطائفہ کا مقابلہ نہ ہو اور جب اعظم معظمین نجدیت حضرت اسمٰعیل دہلوی پر آنچ آتی ہو

تو اوس کے مقابل خدا کی تو گنتی نہین رکھتے نبی تو پھر دوسرے درجہ مین ہین ثانیا اللہ

الانصاف للہ انصاف برا ماننے کی بات نہین مثال سمجھنے کے لیے عرض کرتا ہون اگر

کوئی بے تہذیب شخص سرباز ار مثلا ... کو گدھے کا بچہ کتے کا پلا سوئر کا جنا کہکر

پکارے تو وہان بھی ہشیں ولیس سوچا جائیگا کہ دیکھنا چاہیے قائل کی نیت مین تحقیر

منظور ہے یا نہین سرکار ذرا ایمان کی آنکھ سے محبت اسمٰعیل علیہ ما علیہ کی ٹھیکری اٹھاکر

ملاحظہ کرین کہ نیت ہونے نہ ہونیکا مسئلہ وہان گنجائش رکھتا ہے جہان نفس لفظ دونون پہلو تحقیر وعدم تحقیر کے رکھتا ہو جب لفظ صریح تحقیر کا ہے جسمین دوسرے پہلو کا احتمال ہی نہین تو اب دیکھنا چاہیے کیا معنی اور تحقیر نہونا یعنی چہ سنلو ہم کہین خدائے قہار کی لعنت اون ملاعنہ پر جنھون نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو ایذا دی اور اُن اشقیا پر جنھون نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے مقابل اون کے بدگو خبیث کی جانب داری کی اور آپ کہین آیین الا لعنۃ اللہ علے الظالمین الکافرین الذین یؤذون رسول اللہ وعلی الفاجرین الغادرین الذین ایرعون جانب من یوذی رسول اللہ صلی اللہ تعالی علی رسولہ وآلہ وصحبہ اجمعین ثالثاً فرق تصور نہین بتانا تو ظاہر مقصود مگر کیا توہین و تحقیر جبھی ہوتی ہے کہ وہی اصل غرض ہو جسکے لیے سوق کلام ہوا ور نہ دوسری غرض اصلی کو چاہے کیسی ہی گالیان دیو وبکر اداکیجیے تحقیر نہ ہوگی۔ کلام اسمین ہے کہ اوس شقی نے فرق کیا اور کسطرح بتایا سرکار مثال دینے کی معافی چاہتا ہون کوئی اسمعیلی اسمعیل پرست فلانکو ... پر ترجیح دیتا اور یہ کہنا چاہتا ہو کہ ... علم مین عمل مین فضل مین کمال مین اوسکے پاسنگ بھی نہین اور اسے یون تعبیر کرے کہ وہ بڑا ابھٹر نتھی بل ڈاگ تھا اور ... ابھی چند روز کے پتلے ہین تو یہان یہی سوچا جائیگا کہ دیکھنا چاہیے کہ قائل کی نیت مین تحقیر منظور ہے یا صرف حزبین کا فرق بتانا ہے۔ غرض ملازمان سامی کے نزدیک محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی عظمت صرف اسقدر ہے کہ اگر کوئی خاص اون کی تحقیر کے لیے سوق کلام کرے جبھی اور کوئی مطلب ادا کرنا مقصود نہو اور پھر وہ صراحۃً اقرار بھی کردے کہ اوسنے یہ کلام بہ نیت تحقیر کہا کہ جب صرائح الفاظ بھی کافی نہین تو علم نیت بے اقرار

قائل کیونکر متصور اوسوقت اوسے تحقیر سمجھینگے ورنہ ہزارون گالیان اللہ و رسول
کو دی کفر نہین ہو سکتا کہ سوق کلام اور مرام کے لیے ہے اور نیت تحقیر پر علم نہین
اگر اسیکا نام اسلام ہے تو ایسے مخترع شنیع قطیع اسلام کو مسلمانون کا سلام ہے انا للہ و
انا الیہ راجعون - رابعًا اسکے بعد جو حضرت مجیب مدظلہ نے اس قول خبیث اسمعیل سے
اسپر بوجہ آخر لزوم کفر بروجہ قاہر ثابت فرمایا اور اسکے قول عناد و فساد اور حضرت
شیخ مجدد صاحب کے ارشاد کو لڑایا یہ سارا کا سارا ملازمان سامی نے ہضم فرمایا
اسکا جواب کچھ نہ ارشاد ہوا جس سے آپکے اس فرق اقصوئین کی حقیقت کھلتی اور
کہ اس تحریر مین ملازمان سامی کو سوا اسکے کہ خدا و رسول کو چھوڑ دیکر اسمعیل کا بول بالا
کرین احقاق حق اصلا منظور نظر نہوا حیف نکلیگا دجال سو بھیجیگا اللہ عیسے کو
پھر ایک باد شام کیطرف سے سو نہ رہیگا کوئی کہ اوسکے دل مین ذرہ بھر ایمان ہو سو
پیغمبر خدا کے فرمانیکے موافق ہوا حیف یہ کھلم کھلا اپنے اوپر اور تمام پیرو دن کے کفر کا اقرار ہے
کہ جب یہ ہو ہی زمانہ ہے تو دنیا کے پردے پر کوئی مسلمان نہین سب کافر بت پرست ہین
جنمین یہ خود بھی داخل اور جو کفر کا اقرار کرے آپ کافر ہو تو لکم مفتم بین وہی اختلاف ہے
جو بعض مترجمین کو ہوا ہے کہ بعض نے ایک واقعہ کو گزشتہ لیا بعض نے آئندہ کہا
اسمین کفر لازم نہین آج رہو تو لازم ہوگا جو کفر نہین اقول للہ خدارا کچھ ایمان و دیانت
سے بھی کام ہے یا مقصود صرف تصحیح کفریات و مغالطہ عوام ہے اولاً کیا آپ اپنی ایمان سے
کہہ سکتے ہین کہ اس حدیث کے آئندہ ٹھہرانے مین کسی دعلم نہین وہی عقل ہی نے کبھی خلاف کیا
اور اسے گزشتہ بتایا کسی نا سمجھون کو وہم بھی ہوا یا اسکے مثل کسی اور ایسے ہی واقعے مین جسے
گزشتہ ٹھہرانے پر تمام روے زمین کے مسلمان یا خود ہی ٹھہرانیوالا کافر ٹھہرے اختلاف پڑا

ہان یوم تأتی السماء بدخان مبین مین علما مختلف ہوے عبد اللہ بن عباس عبد اللہ بن عمر
رضی اللہ تعالی عنہم نے فرمایا یہ دھوان قریب قیامت آئیوالا ہی عبد اللہ بن مسعود
رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا زمانہ قحط قریش قبل واقعہ بدر بین گزر گیا ایمان سے کہنا
کیا اختلاف اسمعیلی کہ سب مسلمان کافر ہوگئے وہی اختلاف متقدمین ہی کہ دھوان
آگیا یا آئیگا کیا کسی محض بعلاقہ لگاؤ مسئلے مین ماضی و مستقبل کا اختلاف کہین ہوا ہی
اگرچہ اوس سے کسی قول پر کچھ حرف کسی قائل پر کچھ الزام صلا نہ آسکے دستاویز مطلق ہی
کہ اب جہان چاہو ماضی و مستقبل مین اختلاف کردو کچھ مضایقہ نہین اگرچہ اُس اختلاف
سے صراحۃً کفر لازم آئے اگرچہ ایمان ہاتھ سے جائے یعنی ماضی و مستقبل کے اختلاف کی
کوئی نظیر ہونی چاہیے رہا کفر اسلام اس سے کیا بحث انا للہ وانا الیہ رجعون۔
سرکار کیا اسیکا نام ایمان وحیا ہے کیا یوہین دفع الزام ہوکرتا ہی خدا کو ایک جانکر
کہنا کیا ایسی حمایت حمیت جاہلیت نہین کیا ایسا جواب دین و دیانت کو جواب
رخصت نہین ع شرم بادت از خدا و از رسول ہمثانیا مثلا کوئی اسمعیلی کہے
ساعت قیامت حشر نشر حساب کتاب عذاب ثواب صراط میزان نعم الٰہ جنان
یہ سب وقائع واقع ہولیے قرآن و حدیث نے خبرین دی تھین سو مخبر خدا کے فرمانیکے موافق
ہوا اسکی نسبت سرکار سے کیا حکم ہوگا یہ بھی وہی اختلاف ہی جو بعض متقدمین مین ہوا
ہی کہ بعض نے ایک واقعے کو گزشتہ لیا بعض نے آئندہ کیا اسمین کفر نہین بینوا
توجروا ثالثا سرکار نے نہ سیدنا عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کا نام پاک دیکھا۔
نہ دجال لعون کا ذکر ملاحظہ کیا اور گزشتہ و آئندہ کا اختلاف مثل اختلاف متقدمین
ٹھہرا دیا جب وہ ہو اچلگئی تو عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کا نزول اوس سے پہلے ہولیا اور کافر

خروج اوسنے پہلے بھلا فرض کیا کہ دجال ثانی وہابیت ابن عبدالوہاب نجدی خذلہ الله
کو ٹھہرا لیتے یا ثانی نجدیت اسمعیل دہلوی علیہ ما علیہ کو مگر عیسی مسیح ابن مریم کیسے ہی بنا لیتے
کس خبر نبی کو رسول الله وکلمة الله وروح الله بنا لیتے گا یوں بھی لزوم کفر تو ثبت
نفر تھے ع قضائے نبشتہ نیاید ستردہ رابعاً تقویۃ الایمان صفحہ ذکر مال حلبہ
ہوا اسنے یہ حدیث زمانہ موجودہ پر خاص اغراض سے جمائی ہے کہ دنیا بھر کے مسلمانوں
کا کفر و شرک ثابت کرے سوق کلام ہی اسی لیے کیا ہے تو یہان لزوم کا کیا محل صاف
التزام ہے اپنے کفر کا التزام نہ بھی ہو تو تکفیر جملہ مسلمین کا التزام جلانیہ ہے۔ اب وہ
احکام مبارک ہون جو سل السیوف کے صـ۱۹ سے صـ۲۷ تک ارشاد ہوئے جنسے آپ
اپنے اس خط مین لـ صلاتام کو بھی تعرض نہ کرسکے گویا آپنے وہ سارا ذکر طویل و دراز
دیکھا ہی نہین الزام خصم آپنے اچھے اٹھائے یعنی سب اوٹھا لیے سب سہار گئے ع
آفرین باد برین ہمت مردانہ تو ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم **قولکم** ورنہ ایسے
لزوم کفر سے سب پر کفر عائد ہوسکتا ہے جو کسی مسلمان کی شان نہین **اقول** کیا اسمعیل
اور عائد ہوگا سب پر یہ کہان کا حکم ہے ہان یہ تدو کا اعتقاد ہے کہ حنفی شافعی مالکی حنبلی
تمام ائمہ اہلسنت پر ایک دوسرے کے اعتقاد سے کفر لازم ہے دیکھو رسالہ اتفاق
ورد اوہام۔ **گزارش چہارم** الحمدللہ سرکار نے اپنے تفصیلی عذر و نکا حشر بھی
دیکھ لیا اسے صدر و ختام و وسطا وی کلام ہین ہد و لایاز اکیتین اور باقی ہین اونکی بھی نازبردار
برداری کردن اور الزام سامی کی کوئی شکایت باقی نہ رکھون وباللہ التوفیق **قولکم**

ایمان کا تعلق جسطرح قلب سے ہے اسیطرح کفر بھی قلب سے متعلق ہونا چاہیے بغیر
انکار قلبی کے کفر ثابت ہونا دشوار ہے۔ **اقول** **اولاً** کفر کا تعلق جسطرح قلب سے ہے

اسیطرح ایمان بھی قلب سے متعلق ہونا چاہیے بغیر تصدیق قلبی کے ایمان ثابت ہونا
دشوار ہے آپنے اسمٰعیل کے ایمان پر کیونکر شہادت دی شہید کہدینے کی جسارت
کی کیا آپکو اوسکے قلب کا حال معلوم تھا اگر کہیے اوسنے کلمہ پڑھا اس سے اسلام
ثابت ہوا ہم کہینگے اوسنے کفریات بکے اس سے کفر لازم ہوا کیا کلمہ پڑھکر چھٹی ہو جاتی
ہے کہ جیسے چاہو کفریات بکو کچھ پرسش ہی نہین ثانیاً ایک شخص نے بے اعتقادی
بلکہ براہ ہزل و استہزا اللہ و رسول و قرآن پر قہقہے اوڑائے اور دشنامین سنائین
کیا وہ کافر ہوگا یا نہین اگر انکار کیجیے تو اپنے ایمان کی خبر لیجیے اللہ واحد قہار فرماتا ہے
قل اباللہ وایٰتہ ورسولہ کنتم تستہزؤن ۝ لاتعتذروا قد
کفرتم بعد ایمانکم کیا اللہ اور اوسکی آیتون اور رسول سے ٹھٹھا کرتے تھے
بہانے نہ بناؤ تم کافر ہوگئے مسلمان ہوکر اسکا نفیس بیان الکوکبۃ الشہابیہ مین
ملاحظہ ہوا اور اگر اقرار کیجیے تو یہ بغیر انکار قلبی کفر کیسا ثابت ہوگیا ظاہر ہے کہ ہزل
واستہزا کے لیے اعتقاد قلبی درکار نہین مثلاً کوئی شخص براہ تمسخر . . کو گدھا کہے
تو وہ ہرگز . . کی آدمیت سے انکار قلبی نہین رکھتا ثالثاً اگر کوئی شخص کلمہ پڑھے
اپنے آپکو مسلمان کہے ہمارے قبلہ کیطرف نماز ادا کرے ہمارا ذبیحہ کھائے بااینہمہ مندرون
مین جاکر بتونکو سجدہ کرے حاجت کے وقت بتونکی دہائی دے انھین کا پے
اُنسے مدد مانگے آپکے نزدیک اُسکا کفر ثابت ہوگا یا بوجہ کلمہ گوئی وغیرہ امور مذکورہ
اسلام ہی ثابت رہیگا برتقدیر اول بغیر دل کا حال جانے آپنے اوسکے کفر پر
کیونکر حکم کفر لگایا کفر تو قلب سے متعلق تھا رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم فرماتے ہین افلا شققت عن قلبہ جب وہ کلمہ پڑھے ہمارے قبلے کیطرف نماز

پڑھتا ہمارا ذبیحہ کھاتا ہو تو اپکے طور پر بحکم حدیث مسلمان ہے رسول اللہ تعالی اللہ
تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین من صلے صلاتنا واستقبل قبلتنا واکل ذبیحتنا فذالک
له ذمة الله وذمة رسوله فلا تخفروا الله فی ذمته اب کہ آپنے اوسے کافر بنایا ایک مسلمان
کو کافر بتایا اور یہ بحکم حدیث کفر ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے
ہین ایما رجل قال لاخیه کافر فقد باء بها احدهما بر تقدیر ثانی جب امور مذکورہ کلمہ
خوانی وغیرہ کے ساتھ بتونکو سجدہ اونکی دوہائی اونسے استعانت نے ثبوت
اسلام مین خلل نہ ڈالا تو یا رسول اللہ یا علی یا شیخ عبد القادر کہنے والے کیونکر
مشرک ہو سکتے ہین کیا یہ کلمہ خوان نہین یا ہمارے قبلکو نماز نہین پڑھتے یا ہمارا
ذبیحہ نہین کہاتے اور جب یہ مسلمان ہین اور ضرور مسلمان ہین اور اسمعیل صاحب تقویۃ الایمان
مین انھین کافر بنایا انھین اور ابوجہل کو شرک مین برابر ٹھہرایا تو بحکم حدیث مذکور آپ
کافر ہوا غرض آپ ہی کے بیان سے ایک تقدیر پر آپ کافر دوسری پر اسمعیل
جو چاہیے پسند فرماییے۔ ہین نہین تقصیر معاف سرکار کے اس بیان سے سرکار ہی
کو کسیطرح کفر سے مفر نہین دوسری تقدیر بھی خود سرکار کی قسمت پر پڑیگی کہ آخر
خطا مین غوث پاک وحضرت علی کے پکارنیوالونکو کافر فرمایا ہے کہ کردو نیافت جاد
کن را چاہ در پیش رالیگاو ہو لحل انکار قلبی سے مراد اوسکا وجود نفس الامری یا ظہور
عند الناس شق اول کا بطلان ابھی آیت قرآن سے واضح ہو چکا شق ثانی پر ثبوت
کفر سے مراد ثبوت عند اللہ یا عند الناس تقدیر اول بدیہی البطلان کہ ثبوت
کفر عند اللہ ظہور انکار عند الناس کا محتاج نہین نہ اللہ کے لیے کسی امر کو دشوار
کہہ سکتے ہین تقدیر ثانی پر حاصل یہ ہوا کہ جب تک اوس شخص کا انکار قلبی ہمپر ظاہر

نہ ہو جاوے ہمارے نزدیک اُسکا کفر ثابت ہونا دشوار ہے اب اتنی گزارش کہ یہ
ظہور اسمین محصور کہ ہمین اُسکے انکار قلبی پر یقین قطعی جازم حاصل ہو جاوے خواہ یون
کہ اللہ و رسول خبر دین یا ہم اوسکا دل چیر کر انکار آنکھون سے دیکھ لین یا ظہور عام ہے
کہ بطور مذکور ہو یا بذریعہ امارات و علامات اقوال و افعال یشق اول صریح البطلان
و نہ لازم کہ سوا اون چند معدودین کے جنکے کفر پر نصوص قاطعہ وارد ہو چکے
جیسے ابلیس و فرعون و ہامان و ابولہب وغیرہم لعنہم اللہ اور کسی یہودی نصرانی
ہندو مجوسی کو کافر کہہ ہی نہ سکین کہ اُن کے باب مین نہ وحی آئی نہ ہمنے اونکے دل
چیر کر دیکھے نہ ہمین علم غیب تو انکار قلبی پر یقین قطعی کہان اور نہ اوسکے حکم کفر
باطل و زیان حالانکہ یہ اجماع تمام امت مرحومہ کے خلاف اور قرآن و حدیث کے
نصوص صریحہ و احکام کثیرہ کا ابطال ہے لاجرم شق اخیر ہی متعین و ضرور حق ہے
بیشک جب تک ہم اوسکی زبان یا جوارح سے کوئی قول یا فعل ایسا نہ پائین جو
علامت انکار ہو حکم کفر نہین کرسکتے مگر اب سرکار کی یہ ساری تہذیب تلبیس المہاد رسید
کہ اسمعیل کے کفر پر جو احکام فقہی لکھے ہین وہ بھی انھین علامات و امارات کی بنا پر
ہین جنکا ثبوت بہ نشان صفحات اوسکی کتابون سے دیا گیا اور ملازمان سامی
نہ اوسکا انکار فرماسکے نہ اونپر سے علماء کے احکام کفر و لزوم اوٹھا سکے پھر یہ نداے
بیمعنی و صدائے بے ہنگام یعنی چہ **قولکم** ہلا شققت قلبہ الحدیث **اقول اولا**
شاید ملازمان سامی نے یہ کوئی مصرع کہین لکھا ہوا دیکھا یا کسی سے سن لیا جسے حدیث
سمجھ لیے ثابت تو کیجیے کہ حدیث کے یہ لفظ ہین۔ پھر بھی غنیمت ہے یہ جری جسکی حمایت
مین سرکار یون دیانت و انصاف و رعایت جانب خدا و رسول جل جلالہ

وصلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا صریح خلاف فرمارہے ہین قرآن و حدیث کے معنی مدہٖ
اپنے جی سے گڑھ کر خدا و رسول پر افترا کر دینا ہے سرکار نے تو الفاظ ہی گڑھ
اسکی سنی معتقد پارٹی طائفہ ندویہ بنا قرآن گڑھا ہل تستطیع ربک بالغیبہ
کو آیت قرآن بنایا سرکار نے تو نہی حدیث ہی گڑھی ثانیاً سرکار نے یہ حدیثہ
سمجھکر نقل نہ فرمائی یہ حدیث تو صراحۃً ہمارے موافق ہے سیدنا ابن سیدنا
اسامہ بن زید رضی اللہ تعالی عنہما نے جہاد مین ایک کافر پر حملہ فرمایا اوسنے لاالٰہ
الا اللہ کہا شیر الہی کا اوٹھا ہوا ہاتھ نہ رک سکا بعد کلمہ پڑھنے کے قتل ہو جا
حضرت اسامہ رضی اللہ تعالی عنہ کو خوف پیدا ہوا حضور اقدس صلی اللہ تعالی
علیہ وسلم سے حال عرض کیا اور معذرت کی کہ یا رسول اللہ اسنے تلوار کے خوف
کلمہ پڑھ لیا فرمایا افلا شققت عن قلبہ حتی تعلم اقالہا ام لا تو نے اوسکا دل چیر کر
کیون نہ دیکھا کہ جانتا کہ اوسنے دل سے کہا ہے یا ڈر سے معلوم ہوا کہ ہمین کسی کے
ساتھ معاملہ کرنے کے لیے اوسکی قلبی حالت جاننی ضرور نہین کہ علم غیب کی حاجت
ہمین کیا راہ ہم اوسپر کارروائی کرینگے جو اوسکی زبان و ارکان سے ظاہر ہو جسطرح
لا الہ الا اللہ کہنے والے کو ہم مسلمان جانینگے اگرچہ ایمان تصدیق دلی ہے یونہین
مصطفی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی شان مین گستاخی کرنے کذب الہی کو جائز کہنے
پر حکم کفر لازم کرینگے اگرچہ انکار قلبی ہے۔ **قولہ** آپ لکھتے ہین صراحۃً لازم کہ لئے
بالفعل علم غیب نہین اور اس لزوم سے کفر کا فتویٰ دیتے ہین **اقول** تحقیق جواب
سابقاً معروض مگر افسوس کہ مانڈان صاحب نے لزوم لزوم کا نام سنلیا اور سکے
معنی اصلا نہ سمجھے محققین کہ لازم مذہب کو مذہب قرار نہین دیتے لزوم کفر سے تکفیر

نہین فرماتے وہان لازم سے یہ مراد کہ وہ امر اس کلام سے صراحۃً ثابت و مفاد جلی نہو
بلکہ بعد ترتیب مقدمات بالمآل اوسکیطرف مودی ہوجائے تو شتمل بانیظر ظاہر اسلام
مظنون کہ قائل اپنے لازم کلام پر متنبہ ہلو یا خفائے لزوم کے باعث اوسکا لزوم
ہی نہ مانا او احتمال صحیح مانع تکفیر نہ یہ کہ جو امر کلام سے صاف و صریح طور پر ثابت
ہو جسمین نہ اصلا خفا نہ انکار کی گنجائش وہ بھی مذہب قائل نہ قرار پائے اور لزوم
والتزام کا جھگڑا آڑے آئے یہ جہل اوضح و ضلال فاضح ہے شفا شریف و نسیم الریاض
کی عبارتون سے گزرا من قال من اہل السنۃ بالمآل لما یؤدیہ الیہ قولہ کفرہ فکانہم صرحوا
عند المکفر بما ادی الیہ قولہم لفظ بالمآل دیکھیے نہ فی الحال مفاد مراد نہین کانہم صرحوا
دیکھیے کہ حقیقی صریح مین نزاع نہین یہین کلامین مذکورین مین ہے من لم یرا خذہم
بمآل قولہم لم یر اکفارہم وقال لانہم اذا وقفوا علی ہذا قالوا لا نقول لیس بعالم و نحن
وانتم ننتفی من القول الذی الزمتموہ لنا بل نقول قولنا لا یؤل الیہ علی ما اصلناہ
یہان مآل دیکھیے یؤل دیکھیے اذا وقفوا دیکھیے کہ ابتداءً قائل کے عدم تنبہ کا اشعار
لا نقول دیکھیے ننتفی دیکھیے بل نقول لا یؤل دیکھیے کہ ہنوز اوسے گنجائش انکار
نہ ایسا مفاد صریح جو اسمعیل کے کفریہ اولی مین ہے دریافت کرنا اختیار مین ہو کہ
جب چاہے کر لیجیے اسے سنکر ہر جاہل گنوار بچہ بچہ جبکہ عاقل ہو قطعًا یہی سمجھیگا کہ ابھی
معلوم نہین ہان معلوم کر لینا اختیار مین ہے اسمین کونسی خفا ہے کونسی ترتیب مقدمات
کی حاجت ہے کس عاقل کو گنجائش انکار اسے لزوم بینٓ معلوم نہ کہیگا مگر مجنون ملوم استیٰ
حضرت مجیب مدظلہ نے صراحۃً لازم فرمایا تھا افسوس کہ آپنے آدھا دیکھا یعنی لازم
اور آدھا نظر نہ آیا یعنی صراحۃً اور اسکے بعد کا جملہ سارا ہضم فرما گئے کہ یہان صراحۃً

اللہ تعالی کیطرف جہل نسبت کیا معاذ اللہ اگر صریح دینی لزوم بھی مانع تکفیر ہو
تو ملازمان سامی اپنے ایمان کی خیر منائیں مثلا کوئی شخص زید کو خدا کہے نہ بایں معنی
کہ یہ اللہ کے سوا دوسرا خدا ہے بلکہ یون کہ جسے اللہ کہتے ہیں وہ یہی ہے یہی خدا ہے
اسکے سوا کوئی خدا نہیں اب سرکار سے استفتا ہے کہ یہ شخص کافر ہوا یا نہیں اگر کہیے
نہ تو تمام جہان کے علما نہ صرف علما بلکہ ہر مسلمان سے اپنا حکم پوچھ لیجیے اور اگر کہیے ہان
تو جناب کسلیے ہان آپ فرما چکے ہیں کہ انکار ما جاء بہ النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کفر ہو
بشرطیکہ نص قطعی صریح ہو یہان کونسی نص میں آیا ہے کہ زید خدا نہیں اور اس منطوق
صریح کے علاوہ اور جس طریقے سے کفر نکالیے گا وہ لازم کلام پر کلام ہوگا جو لزوم ہے
نہ التزام اور آپ فرما چکے ہین کہ لزوم سے کفر ثابت کرنا یہ طریقہ اصول اسلام کے
بالکل خلاف ہے بالجملہ اسے کافر نہ کہیے تو باجماع امت آپ پر کفر ثابت اور کہیے تو
خود آپکی تصریح سے آپ اصول اسلام کے بالکل مخالف ایک مفر کدھر ہے۔ کیا خوب
مین مثال فرض کیون کرو سرکار خود ہی جو خاتمہ مین فرمایا اگر قرآن و احادیث سے کفر ثابت
ہو جاتے تو مجکو انکار نہین چنانچہ جو مشائخین دعوے الوہیت کرتے ہین انکی
کفر و شرک فرمایا پیر کو خدا تصور کرنا آپکے جوابین وہان کفر گنا دین اور نہین سب سے سخت تر
یہی ہین مگر ہم ابھی ثابت کر چکے کہ آپکے تفرقۂ لزوم و التزام پر یہان کفر نہین نکلتا تو
آپنے بلا وجہ محض لزوم سے مسلمانوں کو کافر کہا اور اپنے اقرار سے بالکل مخالف اسلام بنے اور
احادیث صحیحہ کے حکم سے بار بہا احد ہما کے مستحق ٹھہرے اب اپنے لیے بھی کہیے گا کہ احادیث
صحیحہ سے کفر ثابت ہو جاتے تو مجکو انکار نہین شاید انکار نہ ہونگے یہی معنی ہیں کہ آپکو کفر قبول و
منظور ہے اگر و دینا ثبت۔ بالجملہ کفریۂ اولی مین علم قدیم الٰہی کا انکار کلام اسمعیل مین ہرگز لزوما

ثابت نہیں بلکہ بالیقین التزامًا ہے آپ اپنا لکھا یاد فرمائیں کہ علم قدیم کی نسبت
اختیار کی صراحت ہوئی تو علم کلام چندان مضائقہ نہ تھا حضرت مجیب فاضل کا
اسپر بھی تکفیر نہ فرمانا اوسکا منشا ہے جسکی بنا پر محققین نے طائفۂ مذکورہ کو
صرف بدمذہب گمراہ ٹھہرایا کافر نہ فرمایا ہے آپکا اسمٰعیل بھی اس قول باطل میں یقینًا
اوسی گمراہ طائفے کا ہے وہ کہنے بہ ضلالًا مبینًا تو کہیں یہ معنی کہ جنت و نار و ملائکہ و کتب
آسمانی و انبیا علیہم السلام کو مت مانو آپنے اون الفاظ سے بطور لزوم نکالے
جنسے کفر ثابت نہیں ہوسکتا اول سرکار نے دیکھیے کسطرح یہ لزوم لزوم
سبق خوب یاد کرلیا ہے محل ہو یا نہو اسکی رٹ لگادیتے ہیں اوسکا قول تھا اللہ
کے سوا کسیکو نمانے اللہ نے فرمایا میرے سوا کسیکو نمانو اسکے سوا کسیکو
نمان یہ سلب کلی ہے جو تھے لفظ تھے اور وکو ماننا محض غلط ہے ایجاب کلی ہے کیا اون
تین میں عموم سلب اس اخیر میں شمول ایجاب ان لفظوں کا صریح منطوق نہیں لازم
آجاتا ہے کیا عام کے نیچے اسکے افراد کسب صریح لفظ داخل نہیں ہوتے بطور لزوم
سمجھے جاتے ہیں سرکار سمجھے ہو عقل کے موافق فرمایا کریں یا مخالف دین و عقل دونو
لزوم نہیں التزام ہے یہاں دقیقہ یہ ہے کہ کوئی کافر سا کافر جب مسلمان بنکر عوام مسلمین کو
گمراہ کرنا چاہے تو انکار ضروریات دین اگر کرتا بھی ہے تو پردۂ تاویل میں مثلاً
صاف صاف کہدے کہ حشر جھوٹ ہے جنت غلط ہے نار باطل ہے تو ہر جاہل سا جاہل
مسلمان اسکا کفر سمجھ جائے جال میں نہ آئے لہٰذا انکا انکار ہیر پھیر کیطرح کرینگے تو یوں
کہ حشر ضرور حق ہے مگر اس سے مراد حشر ارواح ہے نہ حشر اجساد جنت و نار ضرور ہیں
مگر کچھ روحی لذت و الم ہیں نہ یہ مکانات ملائکہ قوت باطنی کا نام ہے ابلیس قوت بدی جن

جنگلی آدمی آسمان مطلق بلندی وغیرہ ذلک جب علامہ ضروریات بین چہ جائے جہل مجرب مشاہدہ اور
اونکی عرض فا کا مساعد تو خاص خاص الخواص یعنی نفس کلیہ طیب سے بہ کھلم کھلا انکار اونکی تمام
و نہایت کے لحاظ سے مستبعد لہذا اس معنی کے ارادہ مین شبہہ نے راہ پائی اور ہمارے علمائے
محتاطین و محققین نے تکفیر مین احتیاط فرمائی مگر سید ہمارے علما کی شدت احتیاط
دیکھا ور بدگو مفتری اپنے افترائے تکفیر کو مٹہ کر رد کرئے و بید الحمد قوله کم جناب رسول
صلی اللہ تعالے علیہ وسلم چونکہ افضل المرسلین و محبوب رب العالمین ہین اونکا تصور بوجہ کمال
تعظیم و تکریم کے بہ نسبت دوسری شے کے تصور کے عبادت سے زیادہ تر مشابہ ہوگا
اقول اولا غنیمت ہو کہ آپنے اون الفاظ کا فرمنشی مین بہت تبدیل و تخفیف کی تاکہ
مطلب تو سرکار کا بہی ضرور ہوا کہ محمد مصطفے صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کا نماز وغیرہ کسی
عبادت مین تصور آیا اور شرک کی مشابہت پیدا ہوئی کافرون مشرکون سے تشبیہ
حاصل ہوا اب اس کفریہ کے رد بقیہ کلام سل السیوف ملاحظہ ہو کہ خدا و رسول سے تشبیہ
و مشابہ شرک کے نہ فقط جائز بلکہ فرض و واجب کرنیوالے ٹھہرتے ہین نماز مین حمد وغیرہ
عامہ سور کی تلاوت حرام قرار پاتی ہو بلکہ بیرون نماز بھی تلاوت قرآن حرام و قریب
تکفر ہوئی جاتی ہو شکر یہ کیا کفریہ ہونیکو کافی نہین ثانیا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالے
علیہ وسلم کا نماز مین تصور تو اس جرم پر حرام ہوا کہ وہ افضل المرسلین کیون ہوئے محبوب رب العلمین
کیون ہے خدا نے اونکی تعظیم و تکریم کیون فرض کی خلاصہ یہ کہ خدا نے مسلمانون کو مسلمان
کیون بنایا اگر یہ زیادہ تر مشابہ تو یہ فرمارہا ہو کہ شرک سے مشابہت کثیرہ عموما ہر شے
تصور کو حاصل ہو کہ یہ زیادہ تر ہو تو زیادہ مشابہ وہ بھی ہین لا اقل نفس مشابہت
تو منفر نہین پھر کیا شرک کی مشابہت جبھی حرام ہو کہ خوب کثرت سے ہو زیادہ تر بہر من تشبہ بقوم

فہو منہم میں تو نہ زیادہ کی قید ہے نہ زیادتی کی تو اب سرکار نے نفس نماز ہی حرام
کردی اور کچھ نہ سہی تو اپنے افعال رکوع و سجود و قیام و قعود کے تصور سے تو خالی نہیں
ہوسکتی کہ فعل اختیاری بے تصور متقدم بوجہ ما صادر نہیں ہوسکتا بلکہ عاقل کو تصدیق بفائدہ بھی
ضرور جیسے تصورات ثلثہ سے ناگزیر تو ہر فعل پر تین تین مشابہت شرک سے مفر نہیں
سرکار نے اچھی توجیہ فرمائی کہ ڈھول بہت کھال بھی گنوائی انا للہ وانا الیہ راجعون قولکم
بہتر یہ ہے کہ نفس دلائل پر نظر کیجائے اقول یہی نظر تو سرکار نے نہ کی ہر قول کے ساتھ جو دلائل
مذکور تھے اونکے نام لینے تک کی نوبت نہ آئی قولکم صرف دلیل وعدم دلیل غایت فی
الباب جواز وعدم جواز کا اختلاف رہجائیگا اقول سرکار زبان آگے بارہا چلتے ہیں کسی
کفریہ پر آپ اپنے خصم کا الزام نہ اٹھا سکے متعدد الزامات سے یوں دامن کشاں گزر گئے گویا دیکھے ہی
نہیں اور بعض جگہ صاف صاف لزوم کفر کا اعتراف کرلیا اور جہاں کچھ حرکت مذبوحی فرمائی وہ مطلب سے
محض بیگانہ بلکہ کہیں کہیں کفریہ کی حمایت میں اور اپنی طرف سے کفریات تازہ بول اوٹھے جنکی
تفصیل معروض ہوئی اور پھر حیا کا بھلا ہو آپ اسے ادلے وعدم ادلے کا اختلاف بتاتے ہیں یہ نفرمایئے کہ
لزوم کفر وضلالت بر دہلی اسمعیل تو یقیناً ثابت ہاں تکفیر وعدم تکفیر میں اختلاف ائمہ
فقہا و متکلمین ہے قولکم جسکی وجہ سے باہمی نفاق مثل سابق کے ہو جائیگا اقول ائمہ وعلمائے
سابق زمان کے اقوال سے احکام کفر ولزوم کفر ثابت کیے ہیں جنکا آپ کچھ جواب نہ دے سکے
پھر کسی کا قول لزوم الکفر سے اتفاق کیسا سرکار یہ تو دو بنا شد کہ سب بیدینوں بددینوں سے انکا
فرض وداد ایمان یہ نہو تو ایمان مدارد و نماز روزہ اکارت قولکم مومن لعان نہیں ہوتا اقول
مگر حضور سید المرسلین صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی شان اقدس پر طعان مومن ہی نہیں رسالہ چھپا ہوا آپکے سامنے موجود
ہے اول سے آخر تک اس شخص کی نسبت کہیں لعنت کا لفظ نہیں ہمارے علمائے محتاطین کا یہ ادب کہ جب تک

زبان میں اسمٰعیل نے خود پہلے اقرار کیا کہ میں نے یہ الفاظ عجلت میں لکھی ہیں ظاہر ہے کہ عجلت
میں ایسا اتفاق کیا ہوتا ہے کہ یہ حدیث شریف بھی ہے العجلة من الشیطان تو کم سے کم ضرور تھا کہ بعد کو
متنبہ ہو کر توبہ کرتے تمام علما ہندوستان کے دہلوی کے کفر میں اقوال اولاً واقعی نہایت عجلت ہوئی کیونکہ
اپنی فضل و نہایت میں حقیقت کی خبر نہیں تحریر شریف میں کہ علما ہندوستان کے اقوال اپنے
نقل کیے جس سے یہ غرض حاصل ہوئی ہاں شاید علما ہندوستان سے خود اپنی ذات مراد لی ہو تو اس عجلت میں
یہ دو صفحے کی تکلیف بھی ناحق اٹھائی اتنا ہی لکھ دیتے کہ ہمارے نزدیک وہ کافر تھا یہ پہلا غرض
مقصد بھی حاصل ہو جاتی ثانیاً یہاں تکفیر کا دعوی خود تھا اور اُنکی ضلالت پر تمام علما اہلسنت
حنفی و غیر حنفیہ ہی متفق ہیں اور شاہ عبد العزیز صاحب مولانا رشید الدین خان صاحب دہلوی و غیر معاصرین
اسمٰعیل کے اور بعد کے فتاوی و رسائل مخفی نہیں یا آپکی طرز ادا پر کہوں کہ تمام علما و فضلا
ہندوستان کے مرید دہلوی کی خبر نہیں مگر بعض جہلا جنکو بطور رشتہ کے ضلالت و بطالت کی ہے وہ مجبور
معذور ہیں وہ مثل یہود کے حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی تنقیص و توہین کو داخل ایمان سمجھتے
ہیں اور عجب عجیب ولایات و تسویلات دہلوی کے کلمات کفریہ کو صحیح و ثابت کرنا چاہتے ہیں جسکو
کوئی عالم ربانی و فاضل حقانی پسند نہیں کرتا ثالثاً یہ ہندوستان کی قید احترازیہ اپنے
جہل کو لگا لی کہ حرمین طیبین کے علما و فضلا آپکے امام دہلوی کو جو کچھ فرما چکے اور فرماتے ہیں اور انکے
فتاوی مطبوعہ و مخطوطہ سے ظاہر ہو لکھم بعض علما جنکو بطور رشتہ تکفیر وغیرہ کی اقوال وغیرہ میں
تضلیل و تفسیق بھی داخل کر دی تفصیل تو دلائل ساطعہ واضحہ سے ثابت ہو چکی سکر سے ہی جن کا
بال تک بیکا نہ ہوا اور تفسیق کی تجویز خود کلام سابق سے مستفاد ہے کہ علما فی البدعہ جواز و عدم جواز کا
اختلاف ہے جائیگا عدم جواز کا اور وہ یہ صغیرہ اور صغیرہ بعد اعتیاد کبیرہ اور کبیرہ موجب فسق ہوا اور بر
اعتیاد حتمی الصدق تو یہاں کسی گمراہ بدین کو ضال و فاسق بھی نہ کہنا بدیوں کا ایمان ہے

مگر یہ سلف و خلف اہلسنت کے خلاف و تسویل شیطانی ہے قوم کو مثل روافض کے خارج از
اسلام سمجھتے ہین اقول نا مستحق ہونا آپ ثابت نہ کر سکے اور مستحق کی تکفیر و تضلیل خارج از
اسلام و سنت ہے و غیر المغضوب علیہم ولا الضالین ہم بھی انکا دکھاتے ہین کہ آپ
صاحبون کی ایمانی حالت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی تنقیص شان کرنیوالے کو مقتدا
مثل ٹھہرائیے اور اسکے برا کہنے کو تبرا روافض سے تشبیہ دیجیے قوم جسکو کوئی عالم ربانی مستند
نہین کہتا اقول وہان ہندوستان کی چار دیواری تھی اب سلب کلی کا میدان ہو گیا ذی علم حاذق
طبیبین کا اب بچا ہوئے ہین عرض کرون سرکار کا یہ کلام ظاہر یعنی بہت خون اور صفرا و سودا
تعصب و صفرا اعتساف ہے اگر پسند خاطر عاطر ہو تو فقیر اسکی وہ شرح عرض کرے کہ سارا
بلغم چھٹ کر حق کے مطابق ہو جائے تکفیر مبنی للمفعول ہے یعنی کافر کہا جانا اور سب و شتم
مبنی للفاعل یعنی اسمعیل کا انبیا و اولیا کی توہین و تنقیص کرنا اور کفر سے مراد اسکی کلمات
کفریہ اور بطور ورثہ اسلیے کہ وہابیہ ابنائے اسمعیل ہون حقیقی نہین بلکہ نبوت مذہبیہ ہے جسکی
بنا پر انھین بابا النجدیہ و ابی الوہابیہ کہا گیا تو اب معنی یہ ہوئے کہ بعض علما وہابیت شعار جنکو بطور
ورثہ کے اسمعیل سے تکفیر یعنی کافر کہے جانے وغیرہ یعنی گمراہ و بدمذہب ٹھہرائے جانیکی دولت ہے
وہ بوجہ بے خواندگی اتباع اسمعیل و خلفائے اسمعیل مین مجبور و معذور ہین وہ ان کلمات کے سب
شتم کو چھوڑ کر حضرات انبیا و اولیا علیہم الصلاۃ والسلام کی شان مین ہین مثل روافض کے داخل
اسلام سمجھتے ہین اور عجب عجب تاویلات و تسویلات سے اسمعیل و اسمعیلیہ کا ہر مقال کفر مآل بہی چلتی بنا
کرتے ہین کبھی نفی ماننے کے معنے معبود ٹھہرانا کبھی صرف نوع کذب مین امتناع بالذات جواز
کذب کو ہلکا بتانا کبھی مکالمہ حقیقی کو الہام ٹھہرانا کبھی صریح کفریہ متقدمین کا اختلاف
بتانا کبھی یہی کہہ کر کہ کچھ اور مراد ہے اور آپ دوسری تقریر کرتے ہین اور ان گناہی

بتانا وغیرہ وغیرہ جسکو ہند و عرب روم و شام و مصر و یمن و سائر بلاد دارالاسلام مین
کوئی عالم ربانی و فاضل حقانی پسند نہین کرتا بلکہ ہر عاقل دیندار اوسے ضلالت پرستی اور نفسانیت
تعصب کی سیاہ مستی جانتا ہے اس تقدیر پر یہ تقریر بیشک حق واضح و منیر خدا کرے آپ
اسے قبول کرین اپنے لیے سامان خوشنودی خدا و رسول کرین اسد الہائے دہلی الآباد قولکم
تجکو جواب رسالہ فرمانیکی ضرورت نہین **اقول** قصور معاف سرکار نے وہ مثل سنی ہے کہوری
کیون لیتے ہو ۔ شیر سے لڑینگے الخ قولکم ہان اس اجمال کو دس بیس جز مین مفصل عرض
کرسکتا ہون **اقول** ہان سالے کہ نکوست الخ خدا کے لیے ایسی ہمت نہ کیجیگا دو صفحون مین
اتنے کفریات تازہ دیے ہین دس بیس جز مین کہانتک بہیجیگا دو صفحے پر ہم سے دو جز
لکھوائے ہین اس دس بیس جز پر کتنے مجلد لیجیے گا قولکم امید کرتا ہون کہ آپ اسکے جواب
کی فکر نہ کرینگے **اقول** تقصیر معاف ع کبکر نخب لذیذ النکاح ؛ و تہرب من صولۃ
الناکح ؛ قولکم ہان اگر صرف قرآن شریف و احادیث صحیحہ سے کفر ثابت ہو جائے
تو مجکو انکار نہین **اقول** والا سرکار سے بڑی چوک ہوئی دعوے قطعیت بھول گئے متواترہ
کہیے اور مہربانی فرماکر ان سوالات شرعیہ کا جواب دیجیے (۱) کہنا ہے اللہ تعالی کا مرجانا
ممکن (۲) دو خدا ممکن بالذات ہین (۳) عالم کے بہت اجزاء غیر ارض و سما و قدیم
ازلی ہین (۴) خدا کی جورو تو نہین ہان کنیز ستر جنہین حرم کہتے ہین بہت سی ہین معاذ اللہ
وہ اونکے ساتھ شب باش ہوتا ہے مگر عزل کرتا ہے کہ ولد نہ لازم آئے لو اردنا ان نتخذ لہوا
لاتخذناہ من لدنا ان کنا فاعلین کے یہی معنی ہین (۵) خدا کی چہ مونہہ ہین چار
پورب پچہم اوتر دکہن اور ایک اوپر اور ایک نیچے اینما تولوا فثم وجہ اللہ کے یہی معنی ہین ۔
(۶) خدا بڑا موٹا بیشمار لمبا اللہ اکبر کوئی لمبی سی لمبی چیز اوسکے ایک رونگٹے کی مثل نہین

لیس کمثلہ شیٔ ساری مخلوقات اوسکے پیٹ کے ایک کونے مین بھری ہین کان اللہ
بکل شیٔ محیطا کے یہی معنی ہین اور اسکے مثل صدہا کفریات ملعونہ کہنے والے فراعنہ
امت منہا ومن کل جہنم آل سبیلان سب ملاحدہ کو کافر جانتے ہین یا سچا مسلمان اگر کافر سمجھے
تو انکا کفر صرف آیات واحادیث قطعیہ سے ثابت کر دیجیے اور اپنے عقیدہ کے طور پر انکا لزوم
والتزام بھی بتانے چاہیے فقط ثبات یہ سوالات علیحدہ ایک سوالات شیعہ متعلق دار
منبہ (۱) جو کوئی انبیا وملئکہ علیہم الصلاۃ والسلام کی شان مین تنقیص خبط ہو اسکے کفر پر نصوص
قاطعہ قرآن مجید واحادیث متواترہ ناطق اب اسمٰعیل کے بارے مین کیا حکم ہے اگر صریح
لفظ مین کچھ عذر گڑھیے تو اسکا رد بھی قرآن عظیم ہی کی آیت سے پڑھیے لا تعتذروا
قد کفرتم بعد ایمانکم (۲) سابقًا معروض ہوا کہ اسمٰعیل نے وہ آخر زمانے کی حدیث
زمانہ موجودہ پر اس غرض سے جمائی کہ سب مسلمانونکو کافر کہے اور مسلمانونکو کافر کہنے والیکا کفر احادیث صحیحہ
ثابت تو اسکا انکار نہو گا (۳) سل السیوف کے صفحہ ۱۹ پر احادیث صحیحہ سے غیر مقلدین پر
حکم کفر ثابت کیا جس سارے کلام کو سرکار بالکل ہضم فرما گئے اوسکا ذکر تک زبان پر نہ لائے
اب اون کے بارے مین کیا ارشاد ہو گا (۴) اوپر گزرا کہ اسمٰعیل نے مسلمین
متسلمین کو کافر مشرک بتایا جسپر احادیث صحیحہ نے حکم کفر فرمایا (۵) سرکار نے
جو اپنے خاتمے مین صدہا مسلمانون کی تکفیر کی جنکے کفر پر نہ آیت نازل نہ احادیث صحیحہ وارد
جسکا بیان اوپر گزارش ہوا یہی اونہین احادیث صحیحہ کی بنا پر کفر ہوگا انکا انکار نہ فرمائیے گا
(۶) کلام چنانچہ جو لوگ مشایخ ہین الخ اقوال آپنے اپنے اس خانچے سے بتایا کہ یہ تمام اقوال ضال
جو آپنے یہان گنائے کفر قطعی یقینی ہین انکا کفر ہونا صرف قرآن مجید واحادیث صحیحہ قطعیہ
سے ثابت ان سبمین کفر کا التزام اوس معنی پر جو لکھے تم پائے ہین بتائیں ان کا بالجملہ

پیش نظر رکھیے اور ہر قول و فعل مذکور کا صریح التزامی ثابت ہونا بعض آیات و احادیث قاطعہ ثابت کرتے جایئے دیکھیے تو سرکار کتنی جگہ اپنے ہی اقرار دین سے مسلمانوں کو کافر کہنے والے نکلتے ہین **قولکم** صرف اعتباری فرق بتاتے ہین **اقول اولا** آپکے طور پر کہون فرق ذاتی و اعتباری فلسفی اصول پہ مبنی ہے اسیلئے اسمین الجھنا جاہی نہین **ثانیا** کتب تصوف کا نام لیکر بکفیر بزرگان ہرگز ہرگز جائز نہین لکھکر مسئلہ وحدت وجود ماننے والونکو معاذ اللہ قطعی یقینی کافر بنانا آپکے ایمان و امانت کی فنائی ہے واقعی وہ دعوے تو اسیلیے تھے کہ اسمعیل کے سر سے بزور زبان بلا ٹلے مصطفے صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے بدگویون کے تصوف و کمال کا وہندا چلے ورنہ صوفیہ کرام پر اعتقاد تو اتنا ہے جو یہان ظاہر ہوا۔ سرکار آپ کیا جانین حقیقت و تعین مین فرق کیا ہے اور مطلق و متعین مین کیسا اور یہان اطلاق و تعین سے مراد کیا بدیہیات واضحہ پیش پا افتادہ مین کہ عقول دانیہ کی الف با ہین سمجھکو قدم قدم پر سکندری ہے ورنہ متشابہات عالیہ مین کہ طور عقل سے ورا الورا ہین یہ ادعائے اطلاع سکندری ہے چادر زیادہ پاؤن پھیلائیے چھوٹا موکھ بڑی بات نہ گائیے ایاز قدر خود بشناس ؎ تو کار زمین را نکو ساختی * کہ با آسمان نیز پرداختی * ؎ ماذا اخا فنک یا معزور فی الخطر * حتی ہلکت فلیت النمل لم تطر *

**قولکم** اور حضرت غوث پاک کو بوقت مصیبت کے یا حضرت علی کو پکارتے ہین **اقول اولا** مستقل قادر اور متصرف بالذات بیعطائے الہی جانکر یا جارحۂ قدرت الہیہ و فیضان فیض ربانی و واسطہ و وسیلہ سمجھکر اول ہی کفر ہے مگر مسلمانون پر اسکا اتہام تھا اور آپکے اسمعیل کا افترائے قبیح و ظلم تام ان بندگان خدا پر کہ اسکی تصریح کی یہان ذات الزام مدکنار لزوم بھی نہین مگر بزور زبان مسلمانون کا کافر بنانا اور بحکم احادیث صحیحہ

آپ تمغائے کفر پایا ضرور ثانیاً ناظم بزین عقل و دانش غوث پاک کو مصیبت کے وقت
پکارنا تو قطعی کفر اور اوضعین غوث پاک کہنے والا مسلمان سرکار۔ ذرا غوث کے معنے
تو فرمائین یہی نہ کہ فریادرس پھر فریادرس کے معنی فرمائیے یہی نہ کہ مصیبت زدہ اپنی
مصیبتوں مین اون سے فریاد کرین اور وہ اونکی فریاد کو پہنچین دیکھو حجت الٰہیہ یون قائم ہوتی ہی
حضور غوث پاک رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی کرامت دیکھیے جس فقرے مین آپنے اونکے غلامون
کو کافر بنایا تھا اوسی فقرے مین اوسی زبان مین بعینہٖ اوسی وجہ سے وہی ساختہ افترائی کفر
آپ پر خود کردہ اقراری ہوکر پلٹا و للّٰہ الحجۃ السامیہ اتنا افسوس رہگیا کہ جسطرح آپنے
حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کو غوث پاک لکھدیا یون ہی جی کڑا کرکے
حضور سیدنا امیر المؤمنین مولی المسلمین علی کرم اللہ تعالی وجہہ کو مشکلکشا لکھجاتے تو
آپکے لئے کفر کی اور بھی دستگیری ہو جاتی اتنا یاد رہے کہ یہ لفظ پاک آپکے پیشوا اسمٰعیل
کے اکابر و پیشوا لکھ گئے ہین مگر ہان وہان تو ایک کفر کے چھینٹے مین اگلے پچھلے چھوٹے بڑے
سب بہہ گئے ہین ذرا رسالہ الکمال لطامہ علی شرک سوی بالامور العامہ وانہا الاوراق من صلاۃ
۱۳۰۱ھ
وغیرہا تصانیف حضرت عالم اہلسنت مدظلہ العالی ملاحظہ ہون قولکم نقل صیانی اقول
نقل سے بہت گھبرائے سرکار جہل ہی بدعت مہی نے زعم استقلال یہ بھی ہرگز کفر نہین ہوسکتا
قولکم مساجد چھوڑ کر قبور آباد اقول کیا خوب سرکار اپنے اطلاقون کو دیکھئے جاتین کہ
وہابیت کی حد سے بھی اونچے جاتے ہین یہ اگر ہو تو گناہ ہو کیا آپکے نزدیک ہر گناہ کفر قطعی
ہی قولکم عقائد اسلام سے بالکل واقف نہین اقول کیا آپکے ہمعیں کسطرح کہ خدا کا
علم قدیم نہین وہ بالفعل جاہل ہے اوسکا علم اختیاری ہی اوسکا کذب جائز ہے رسولون کو
ماننا محض خبط ہی وغیرہ وغیرہ قولکم مرید ہونا فرض اقول اولا فرض بمعنی اہم و موکد

شائع الاستعمال ثانیاً اگر بالفرض کوئی جاہل یہان فرض یعنی مصطلح شرعی بولے تو بیعت کا سنت ہونا شاہ ولی اللہ صاحب قول الجمیل مین لکھ چکے اگر یہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ اور فاسئلوا اھل الذکر سے استدلال کرکے کوئی شخص دعوی فرضیت کرے تو آپ کس آیت کس آیات قاطعہ سے یقیناً القطع آما اوسکا کفر ثابت کرسکتے ہین سرکار زبانی کہدینا سہل ہے ثبوت دیتے دام کھلتے ہین قولکم ایکبار فاتحہ درود کردینا اقول بہت خاصے یہ بھی کفر ہے جی ہان کیون نہو کہ اسمعیلیہ کے نزدیک بدعت شنیعہ ہے اگرچہ اسمعیل سالہ نذور مین بدعت حسنہ لکھتا ہے اور اسمعیل تقویۃ الایمان مین کہہ چکا کہ بدعت اصل یا عین خلل انداز ہی تو آپ ہی کفر ہوئی قولکم احکام شرع کی تحقیر کرنا اقول کیا اسمعیل سے بڑھکر کہ وہان احکام درکنار اصل اصول الایمان کا سخت تحقیر ہی اسکا اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ ملئکہ وانبیا کو مانو تو مسلمان ہو یہ کہے انکو ماننا محض خبط ہی قولکم علما کو حقیر جاننا اقول کیا محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی تحقیر سے بھی بدتر ہان ہین سمجھا ہمین آپکا کیا بگڑتا تھا اور علما تو آپکے نزدیک اسمعیل و اسمعیلیہ اور آپ خود بھی و اغل تو یہ تحقیر ڈھنک بہ جگتی تھی یون بری لگی قولکم ملفوظات پیر کی کلام الٰہی سے زیادہ تعظیم کرنا اقول ولا اسمعیل نے کلام الٰہی کی بہت تعظیم کی کہ خدا کے کلام مین جھوٹ جائز خدا بندون سے چھپاکر اپنا کلام جھوٹا کردے تو حرج نہین خدا کا کلام فنا ہوسکتا ہی (دیکھو اوسکا رسالہ یکروزی اور حضرت عالم اہلسنت کا سبحٰن السبوح تنزیہ سوم) ثالثاً سرکار اگر انصاف کی نگاہ سے دیکھینگے تو تقویۃ الایمان کے ساتھ حضرات وہابیہ اسمعیلیہ کی یہی حالت ہے انکی نگاہ مین قرآن عظیم سے کہین زیادہ اسکی عزت و وقعت ہی کوئی نصرانی قرآن پر اعتراض کرے اوسے سنینگے عقل و ہوش کے ساتھ جواب دینگے اور کسی سنی نے تقویۃ الایمان پر اعتراض کیا

نام لیا اور بدن مین آگ لگ گئی پھر جامے سے باہر اور انصاف وخرد سے بیگانہ ہو
بیٹھے **قولہ** ایسے لوگون کو بھی فہمائش کیجیے **اقول** سرکار کو کیا معلوم کہ متصوفہ مبطلین کو
کیا کچھ فہمائشین کی ہین کیسے کیسے فتاوے اون کے رد مین تحریر فرماتے ہین سرکار
علماے سنت آپکے سکھانے کے نہین ہان بات بات پر بے سبب قطعی یقینی کا فرینانا
انھین نہین آتا یہ آپ ہی کو مبارک رہے علماے سنت بحمدہ تعالی ہر افراط وتفریط سے
پاک اور ٹھیک صراط مستقیم پر ثابت قدم ہین و للہ الحمد الحمد للہ کہ یہ مختصر گزارش نامہ
روز جہان افروز دوشنبہ ماہ مبارک ربیع الاول شریف تاریخ ہمایون دوازدہم کو
ختم ہوا اللہ مصطفے صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی برکات ولادت سراپا سعادت
سے دارین مین کامل مستفیض فرماے اور اس عجالے کو باعث ہدایت مخالفین و
استقامت اہل حق بناے آمین آمین آمین وصلے اللہ تعالے علی سید
المرسلین سیدنا ومولانا محمد وآلہ وصحبہ واولیاءہ اجمعین
والحمد للہ رب العلمین

تمت

## بقیہ فہرست مضامین رسالہ کوکبۃ الشہابیہ فی کفریات ابی الوہابیہ


| صفحہ | مضمون |
|---|---|
| ۴۲ | کفریہ ۳۱ و ۳۲ قرآن عظیم مین معاذ اللہ شرک بتانا۔ |
| ۴۳ | کفریہ ۳۳ عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کو معاذ اللہ مشرک ٹھہرانا۔ |
| " | کفریہ ۳۴ تا ۳۸ اللہ تعالی و ملئکہ و انبیا سب کو معاذ اللہ مشرک بتانا۔ |
| ۴۴ | کفریہ ۳۹ و ۴۰ معاذ اللہ حضور سید عالم صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی نسبت یہی حکم لگانا |
| ۴۵ | کفریہ ۴۱ تا ۴۶ امام وہابیہ کے طور پر شاہ عبد العزیز صاحب کے چھ بھاری شرک۔ |
| ۴۶ | کفریہ ۴۷ تا ۴۹ شاہ صاحب تین سخت تر شرک |
| ۴۷ | کفریہ ۵۰ تا ۵۲ شاہ ولی اللہ صاحب اور ان کے استاذون پیرون کے تین ڈبل شرک نادعلی کا وظیفہ یا علی یا علی کا ورد |
| " | کفریہ ۵۳ تا ۵۵ حضرت شیخ مجدد صاحب کے معاذ اللہ تین سخت تر شرک شغل برزخ مستلزم |
| ۴۸ | کفریہ ۵۶ امام وہابیہ تمام غیر مقلدین کے طور پر حضرت شیخ مجدد کا شرک شدید اعظم احادیث کے مقابل تقلید شدید کی تاکید ہم |
| ۵۲ | کفریہ ۵۷ تا ۶۱ امام وہابیہ کے خود اپنے پانچ بھاری شرک۔ |
| " | کفریہ ۶۲ تا ۶۸ امام وہابیہ کے خود اپنے اور ڈبل شرک |
| ۵۵ | کفریہ ۶۹ وہابیہ کا اپنے امام کے کلمات کفریہ کو اچھا جاننا۔ |
| ۵۶ | کفریہ ۷۰ مقلدین کو مشرک بتا کر بحکم احادیث صحیحہ و اقوال ائمہ وہابیہ کا مرتکب کفر ہونا۔ |
| ۵۹ | سب وہابیہ کا کفریہ عقیدہ |
| ۶۰ | ان کے پیشوائے اول نجدی کا حال |
| حاشیہ صفحہ ۱۲ | باینہمہ ہم انھین کافر نہین کہتے گمراہ بددین جانتے ہین۔ |
| ۶۳ | اس تحریر سے مقصود دو امر محمود۔ |
| ۶۴ | ان کتابون کا شمار جنسے ان کلمات کا کفریہ ہونا ثابت فرمایا۔ |
| ۶۵ | صمصام سنیت بگلوئے نجدیت |
| ۶۷ | معترض نے اپنے خط مین کیا کیا گل دکھائے کیسے کیسے ضلال بڑھائے۔ |
| ۶۸ | نقل خط مردود |

